# شجرہ شریف

## نورانی

سلسلۂ عالیہ قادریہ چشتیہ نقشبندیہ
شاذلیہ

بسم الله الرحمٰن الرحيم

# اَلسِّلْسِلَةُ الطَّيِّبَةُ لِلطَّرِيْقَةِ الْعَالِيَةِ الْقَادِرِيَّةِ الْغَوْثِيَّةِ النَّجِيْبِيَّةِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ

وَالْکَرَمِ مَنْبَعِ الْعِلْمِ وَالْحِلْمِ وَالْحِکَمِ وَعَلٰی اٰلِهٖ

وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ

اَسْأَلُكَ اِیَّاكَ بِاسْمِكَ اللّٰهِ الْاَعْظَمِ جَلَّ جَلَالُكَ

وَبِجَاهِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا وَنَبِیِّنَا وَشَفِیْعِنَا مُحَمَّدٍ

رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

وَبِجَاهِ سَیِّدِنَا اَبِی الْحَسَنِ اَبِیْ تُرَابٍ عَلِیِّ بْنِ اَبِیْ

طَالِبٍ کَرَّمَ اللہُ تعَالیٰ وَجْھَہٗ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الْاِمَامِ الْحَسَنِ الْبَصْرِیِّ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ حَبِیْبِ نِ الْعَجَمِیِّ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ دَاوٗدَ الطَّائِیِّ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ مَعْرُوْفِ الْکَرْخِیِّ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ سَرِّیِ نِ السَّقَطِیِّ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا سَیِّدِالطَّائِفَۃِ اَبِی الْقَاسِمِ جُنَیْدٍ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ بَکْرِنِ الشِّبْلِیِّ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ عَبْدِ الْوَاحِدِ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ عَبْدِ الْعَزِیْزِ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِی الْفَرَحِ رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِی الْحَسَنِ عَلِیِّ الْقُرَشِیِّ الْھَکَّارِیْ

رَضِیَ اللہُ تعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ سَعِیْدِ بْنِ الْمُبَارَکِ الْمَخْزُوْمِیِّ
رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ الْقُطْبِ الرَّبَّانِیِّ وَالْغَوْثِ الصَّمَدَانِیِّ وَالْھَیْکَلِ
النُّوْرَانِیِّ وَالْمَحْبُوْبِ السُّبْحَانِیِّ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ مُحَمَّدٍ
مُحْیِ الدِّیْنِ عَبْدِ الْقَادِرِ الْجِیْلَانِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ اَبِیْ صَالِحِ الْفُقَیْرِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ احمد شاہ اولی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ شِہَابِ الدِّیْنِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ شَمْسِ الدِّیْنِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ عَلَاءِ الدِّیْنِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ نُوْرِ مُحَمَّدْ شَاہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ عَبْدِ الْجَلَالِ الصَّحْرَائِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ بہاول شیر قلندر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِی الْمَعَالِی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ مُحْکَمِ الدِّیْن رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ شاہ امیر بالا پیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ عَبْدُاللَّطِیْفِ الْبَرِّی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ دُرُویْش مُحَمَّدٍ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ شَاہ اَحْمَدُ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ عَبْدُاللَّطِیْفِ الثَّانِی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ مَدح شَاہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ اَعْظَمُ عَلِی شَاہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ السَّیِّدِ مُحَمَّدٌ غَوث عَلِی شَاہ

قَلَنْدَر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ النَّجِیْبِ الْمُصْطَفٰی مَولانَا الشَّاہ

مُحَمَّدْ عبدِ الحکیمِ الصِّدِّیقی القَادِری رَضِیَ اللہُ تعالیٰ عنہ

وَبِجَاہِ اِمامِ الدِّینِ مولانا الشیخ اَحمد مُختارِ الصِّدِّیقی

رَضِیَ اللہُ تعالیٰ عنہ

وبِجاہِ قدوتنا سیّدِنا شیخ الطّریقۃ مولانا شاہ محمد عبدُ العلیم

الصِّدِّیقی القَادِری المدنی رَضِیَ اللہ تعالیٰ عنہ

اَنْ ترحمَ العبدَ الضّعیفَ شاہ احمد نورانی الصّدّیقی

متّع اللہُ المسلمین بطولِ بقائہ

وعُبَیدَکَ بن

وَاَمَتکَ بنتُ

وَنوِّر قلوبنا بِنُورِ مَعْرِفَتِکَ وحرِّق قُلُوبنا بِنارِ عِشقِکَ یَا اللہُ

یا نُورُ وصلِّ وسلِّمْ وبارِکْ علی النُّورِ الاوّلِ والظُّھُورِ

الاٰخِرِ فی الباطنِ وَالظَّاھِرِ وعلیٰ اٰلہٖ واَصحابِہٖ النُّجومِ

الزَّوَاھِرِ حسبَ وُسعِ بحرِ علمِکَ الزَّاخرِ۔ والحمدُ للہِ ربِّ العالمین۰

# شجرۂ مُبارکۂ غوثیہ نجیبیّہ

اے خدا! اے قدیر! اے مولا
در پہ حاضر ہے یہ فقیر ترا

بھیک دے بھیک اپنے عرفان کی
ہو عطا مجھ کو دیدۂ بینا!

نارسا عقل، آدمی ناچار
اور معمّہ ہے یہ من و تو کا

کیا بتاؤں یہ مَیں، کہ مَیں ہوں کون؟
کون کھولے یہ راز تو ہے کیا؟

ہے مگر اک ترے کرم سے امّید
دِل ہُوا ہے جو مائلِ افشا

سوجھتی ہیں اسی کو یہ باتیں
تو بناتا ہے جس کو کچھ اپنا!

ہاں ذرا کھول دے یہ پردۂ راز
ہاں بتا دے ذرا یہ بات ہے کیا

بہ طفیلِ محمّدِ عربی
بہ طفیل علیؓ شیرِ خدا

شہِ حسنؓ شہِ حبیبؒ شہِ داؤدؒ
شاہ معروفؒ، و سرّیؒ یکتا

سیّدُ الطّائفہ جنیدؒ زمن
شیخ بوبکر شبلیؒ والا

عبد واحدؒ، ابوالفرحؒ ذی جاہ
بوالحسنؒ، بوسعید، شاہِ ہُدا

غوثِ اعظم محیِ دینِ نبی (صلی اللہ علیہ وسلم)
شاہِ جیلاں امینِ ربِّ عُلیٰ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ حُذَیْفَةَ الْمَرْعَشِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ ھُبَیْرَةِ الْبَصْرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ مُمْشَادُ عُلُوِّنِ الدِّیْنَوَرِیْ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ اِسْحَاقَ الشَّامِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ اَحْمَدُ الْاَبْدَالِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ مُحَمَّدِنِ الْمُحْتَرَمِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ یُوْسُفَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ مَوْدُوْدِ الْچِشْتِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ الْحَاجِ الشَّرِیْفِ زِنْدَنِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ عُثْمَانُ الْھَارُوْنِی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اِمَامِ الطَّرِیْقَةِ سُلْطَانِ الْھِنْدِ مَوْلَانَا

مُعِیْنِ الدِّیْنِ الْچِشْتِیِّ الْاَجْمِیْرِیْ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ قُطْبِ الدِّیْنِ بَخْتِیَارِ الْکَعْکِی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ فَرِیْدِ الدِّیْنِ گنج شکر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا الشَّیْخِ الْمَخْدُوْمِ عَلَاءِ الدِّیْنِ

اَحْمَدُ عَلِی الصَّابِرِ الْکَلِیْرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ شَمْسِ الدِّیْنِ التُّرْکِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ جَلَالِ الدِّیْنِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَحْمَدُ عَبْدِالْحَقِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَحْمَدُ عَارِفْ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ مُحَمَّدُ عَارِفْ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ قُطْبِ الْعَالَمِ عَبْدِالْقُدُّوْسِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ جَلَالِ الدِّیْنِ التَّانِیْسَرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ نِظَامِ الدِّیْنِ الْبَلْخِی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ اَبِیْ سَعِیْدِ الْجَنْجُوْھِی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ مُحِبِّ اللّٰہِ الْاِلٰہ آبَادِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ الشَّاہ مُحَمَّدِی رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ مُحَمَّد حَامِدِ الْمَکِّیِّ رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ الشَّاہ عَضُدِ الدِّیْن رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ الشَّاہ عَبْدِ الْہَادِیْ رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ الشَّاہ عَبْدِ الْبَارِیّ رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ الشَّاہ عَبْدِ الرَّحِیْمِ الشَّہِیْدِ رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ الشَّاہ مِیَانْجِی نُوْر مُحَمَّد رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا الشَّیْخِ الْحَاج الشَّاہ اِمْدَادِ اللہِ الْمُہَاجِرِ
الْمَکِّیِّ رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا نَجِیْبِ الْمُصْطَفٰی الشَّیْخِ الْحَاج الشَّاہ
مُحَمَّد عَبْدِ الْحَکِیْمِ الصِّدِّیْقِیِّ رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ اِمَامِ الدِّیْنِ مَوْلٰنَا الشَّیْخ اَحْمَد مُخْتَارِ الصِّدِّیْقِیِّ
رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ

وَبِجَاہِ عارفِ باللہ تعالیٰ شیخ الطّریقہ سَیّدِنا وَمَولانا الشیخ محمّد عبدِالعلیم الصدّیقی المدنی رَضِیَ اللہ تعالیٰ عنہ

اَنْ ترحمِ العبد شاہ احمد نورانی الصدیقی القادری

وَعُبَیدِکَ                    بن

وَاَمَتِکَ                    بِنتُ

وَنَوِّرْ قلوبَنا بِنُورِ مَعرِفَتِکَ وَحَرِّقْ قلوبَنا بِنارِ عِشقِکَ وَطَھِّرْ قُلوبَنا عَنْ مَا سِوَاکَ یا اللہُ یا نُورُ وصلِ وَسَلِّمْ وَبارِکْ علی النُّورِ الاوّلِ والظُّهورِ الاٰخِرِ فِی الْباطِنِ وَالظّاھِرِ وعلیٰ اٰلِہٖ وَاَصحابِہِ النُّجُومِ الزّواھِرِ حَسَبَ وُسْعِ بَحرِ عِلمِکَ الزّاخِرِ وَالحمدُ لِلّٰہِ رَبِّ العالَمِینَ ۔

# شجرۂ منظومہ خاندانِ چشتیہ صابریہ نجیبیہ

(بزبان اُردو)

اے خدا، اے خالقِ جن و بشر اے کبریا
کون سنتا ہے بجز تیرے فقیروں کی صدا

دامنِ امید پھیلا کر ترے دربار میں
عاجزوں کی طرح یہ اک بے نوا ہے مانگتا

میرے مولا اسکو دے وہ نادر و نایاب بھیک
جو خزانہ میں ہو تیرے مثلِ دُرِّ بے بہا

صدقہ اپنے نام کا اور اپنے پیاروں کا طفیل
میری منہ مانگی مرادیں مجھ کو فرما دے عطا

اِن نفوسِ پاک کا صدقہ جو ہیں تیرے حضور
رازدارِ سرِ خاص کُنتُ کنزاً مخفیاً

یعنی تاجِ انبیاء و اولیا ختم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم
سیدِ کون و مکاں حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

شیرِ حق حضرت علی اور شیخ دیں حضرت حسن
عبد واحد اور فضیل بن عیاضِ باصفا

شیخ ابراہیم ادہم اور حذیفہ مرعشی
بوہُبیرہ اور وہ ممشاد علوی بوالعلا

شیخ بو اسحٰق شامی احمدِ ابدال شاہ
بو محمد اور بو یوسف امامِ اولیاء

خواجہ مودود اور حاجی شریف زندنی
خواجہ عثمان و معین الدین چشتی حق نما

خواجہ قطب الدین کعکی اور شہِ گنج شکر
شہ علاؤ الدین صابر کلیری مخدوم ما

شاہ شمس الدین جلال الدین شاہ اور عبدِ حق
شاہ عارف ابن احمد بو محمد بصفا

عبد قدوس و جلال الدین نظام الدین حق
بو سعید اور وہ محب اللہ شیخ باصفا

شہ محمدی اور حامد شاہ عضد الدین شاہ
سیدی عبد الرحیم مقتدا و پیشوا

حضرت نور محمد علوی و جھنجانوی
جن کے نور باطنی سے جان و دل روشن ہوا

مرجعِ عالم رئیس الاتقیاء شیخ الشیوخ
شاہِ امداد اللہ فاروقی مہاجر حق رسا

رہبرِ راہ طریقت حضرت عبد الحکیمؒ
عاشق ذاتِ الٰہی و نجیب مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

قادری و نقشبندی سہروردی شاذلی
صابری چشتی امیرِ حلقۂ امدادیہ

عالمِ علم جلی و واقفِ سرِ خفی
احمدِ مختار صدیقی امام و مقتدا

جامع شرع و طریقت مخزنِ فضل و کمال
واقفِ رازِ حقیقت مستِ جامِ چشتیہ

یعنی میرے پیارے مرشد حضرتِ عبد العلیم
ظاہر و باطن تھا جن کا علم سے آراستہ

کیوں نہ ہو نورانی میرا دل توجہ گر کریں
حضرتِ احمد نورانی میرے مرشد پیشوا

الٰہی نعمتِ دنیا و دیں دے خاتمہ بالخیر کر
دل میں تیری یاد ہو لب پر ہو نامِ مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وسلم)

ان بزرگوں کا تصدق ان پیاروں کا طفیل
اپنی ذاتِ پاک کا تو مجھ کو متوالا بنا

# اَنَا جَلِیسُ مَنْ ذَکَرَنِیْ

منشاء بیعت یہ ہے کہ طالب مرشدین راہ حق سے وصول الی اللہ کا طریق معلوم کر کے مطلوب حقیقی تک پہنچ جائے۔

وصول الی المطلوب کی سہل تدبیر یہ ہے کہ دل اور زبان کو ذکر مطلوب میں اس قدر مصروف رکھے کہ ایک سانس بھی بغیر اس کی یاد کے نہ لیا جاوے۔ حتیٰ کہ ہر بُن مُو سے نام محبوب سُنا جائے۔ جب ذاکر ذکر میں اس درجہ مستغرق ہو جائے کہ تمام عالم بلکہ اپنی ذات کو بھی بھول جائے، تب انوارِ تجلیات مذکور ظہور فرماتے ہیں۔ اس مرتبہ پر پہنچکر زہد، تقوےٰ، توکل عزلت، قناعت، صبر، تسلیم اور رضاء وغیرہ تمام بہترین خصائل بے قصد و بے ارادہ حاصل ہو جاتے ہیں۔

## ارکانِ خمسہ اِسلام میں

جن کی پابندی فرض عین قرار دی گئی ہے۔ یہی ایک راز ہے کہ یہ وصول مطلوب کے لیے وسیلہ بن جاتے ہیں۔

(۱) ذکرِ محبوب میں زبان و دل تر رہیں۔

(۲) دن رات میں پانچ مرتبہ خشوع وخضوع کیساتھ اس کو یاد کریں یعنی نماز پنجگانہ حتی الوسع باجماعت پابندی کے ساتھ ادا کریں۔

(۳) سال میں ایک ماہ شہوانیات سے محترز رہ کر محبوب کی سی خصلت اختیار کریں، یعنی رمضان المبارک کے روزے پابندی کے ساتھ رکھیں۔

(۴) مال حاصل کر کے محبوب کے نام پر بھی کچھ دیں تاکہ حبِّ مال وجاہ میں اس کو بھول نہ جائیں یعنی ایک سال تک جمع شدہ چاندی، سونے یا روپیہ میں سے سال پورا ہونے کے بعد اس کا چالیسواں حصّہ زکوٰۃ مستحقین کو دیں۔

(۵) عمر بھر ایک بار ترکِ وطن وارباب وطن کر کے راہ کعبہ وعرفات کی سختیاں برداشت کریں اور لبّیک کے نعرے بلند کرتے ہوئے کعبۂ مقصود تک پہنچ جائیں۔ جمالِ محبوب کو بپیشِ نظر دل پائیں اور عرفانِ حقیقی حاصل کریں۔

المختصر ارکانِ خمسہ کی پابندی کے ساتھ کبائر سے اجتناب اور صغائر سے گریز رہے۔ نیز ہر طالب کو اس کی استعداد کے موافق جس صورت سے اور جس قدر ذکرِ الٰہی تعلیم کیا جاتا ہے اس میں بہ ہمت تامّہ مشغول رہے۔ انشاء اللہ بہ برکت ذکر خصائل رزائل مبدّل بہ شمائل حسنہ ہو جائیں گے۔ اِنَّ الْحَسَنٰتِ یُذْهِبْنَ السَّیِّاٰتِ ط بیشک نیکیاں برائیوں کو کھو دیتی ہیں۔ درود شریف پڑھنے کو بھی لوازمات ذِکر سے خیال کرنا چاہیئے اس سے ذکر کی حرارت میں اعتدال پیدا ہو جاتا ہے اور محبوبِ حقیقی کے حبیب واسطۂ فیض وسیلۂ نجات سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ وسلّم کی محبت والفت پیدا ہوتی ہے جو عینِ ایمان ہے اور مادۂ محبّت الٰہی۔ بہ منشاء دلائل الخیرات کے ورد سے حاصل ہوسکتا ہے۔

# معمولات روزانہ

(۱) فجر کی سنت و فرض کے درمیان اور اگر اس وقت نہ ہو سکے تو فرض کے بعد لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط دو سو مرتبہ پڑھنا قلب سے وسوسوں کو بھی دُور کرتا ہے اور روزی میں برکت کے لیے بھی مفید ہے۔

(۲) بعد فجر و بعد عشا محاسبہ کیجیے یعنی سوچیے کہ رات یا دن بھر میں کس قدر گناہ سرزد ہوئے۔ اللہ کے ذکر سے کس قدر غفلت رہی۔ اس پر شرمندہ ہو کر پہلے یہ سید الاستغفار تین بار پڑھیے:۔

## سَیِّدُ الاستغفار

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ خَلَقْتَنِيْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰى عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَاصَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ ؕ

پھر حسب ذیل استغفار کے صیغوں میں جو آسان ہو اسے سو مرتبہ پڑھیے:۔

(و) أَسْتَغْفِرُ اللهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّأَتُوْبُ إِلَيْهِ ط

(ب) أَسْتَغْفِرُ اللهَ الْعَظِيْمَ الَّذِيْ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَأَتُوْبُ إِلَيْهِ ط

(ج) رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَتُبْ عَلَيَّ إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الْغَفُوْرُ

(د) سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ط

## اجتماع شب جمعہ، ختمِ خواجگان و حلقۂ ذکر دوازدہ وصلوٰۃ و سلام

# تسبیح

ہر شب جمعہ تمام متوسلین ایک مقام پر جمع ہوں اور شیخ حلقہ کی سربراہی میں مندرجہ ذیل طریقہ پر ختمِ خواجگان پڑھیں :-

حضورِ انور خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم جملہ اہلِ بیت اطہار و خلفاءِ راشدین وصحابہ کرام و اولیاءِ عظام و خواجگانِ طریقہ عالیہ کی ارواحِ مبارکہ کے حضور فاتحہ پیش کریں۔ پھر بعد دُعا :

سورۂ فاتحہ ۷ بار

سورۂ اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۷۹ "

درود شریف : صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ وَاٰلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةً وَّسَلَامًا عَلَيْكَ وَعَلٰى اٰلِكَ وَاَصْحَابِكَ يَا سَيِّدِىْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ ۱۰۰ مرتبہ

سُوْرَۂ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ایکہزار ۱۰۰۰ "

(۱) اَللّٰهُمَّ يَا مُجِيْبَ الدَّعْوَاتِ ۱۰۰ "

(۲) اَللّٰهُمَّ يَا قَاضِىَ الْحَاجَاتِ ۱۰۰ "

(۳) اَللّٰهُمَّ يَا دَافِعَ الْبَلِيَّاتِ ۱۰۰ "

(۴) اَللّٰهُمَّ يَا كَافِىَ الْمُهِمَّاتِ ۱۰۰ "

(۵) اَللّٰھُمَّ یَا رَافِعَ الدَّرَجَاتُ ۔۔۔ ۱۰۰ مرتبہ

(۶) اَللّٰھُمَّ یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابُ ۔۔۔ ۱۰۰ "

(۷) اَللّٰھُمَّ یَا شَافِیَ الْاَمْرَاضُ ۔۔۔ ۱۰۰ "

(۸) اَللّٰھُمَّ یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابُ ۔۔۔ ۱۰۰ "

(۹) اَللّٰھُمَّ یَا حَلَّ الْمُشْکِلَاتُ ۔۔۔ ۱۰۰ "

(۱۰) اَللّٰھُمَّ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ ۔۔۔ ۱۰۰ "

(۱۱) اَللّٰھُمَّ یَا خَیْرَ الرَّازِقِیْنَ ۔۔۔ ۱۰۰ "

(۱۲) اَللّٰھُمَّ یَا خَیْرَ النَّاصِرِیْنَ ۔۔۔ ۱۰۰ "

(۱۳) اَللّٰھُمَّ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۔۔۔ ۱۰۰ "

آمین

الفاتحہ

ایک مرتبہ الحمد شریف

۳ مرتبہ قل ھو اللہ شریف

# ذکر دوازدہ تسبیح

معمول بزرگانِ سلسلہ ہے :-

اوّل سورہ فاتحہ ایک بار، سورۂ اخلاص تین بار پڑھ کر بزرگان سلسلہ کی ارواحِ طیبہ کو ایصالِ ثواب کیجئے۔

(۲) تین بار استغفار پوری توجہ اور کامل خشوع و عجز وزاری کے ساتھ پڑھیے۔

(۳) تین بار کلمۂ شہادت اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ معنی پر دھیان دیکر پوری توجہ سے پڑھیے۔

(۴) دوزانو (جیسے نماز میں بیٹھتے ہیں) یا چہار زانو اس طرح کہ بائیں گھٹنے کے نیچے کے بڑے پٹھے کو دائیں پیر کے انگوٹھے اور انگلی کے بیچ میں دبا کر بیٹھیں اور کہیں افضل الذکر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

(۵) لَا کو ناف کے نیچے سے اٹھائیں کہ وہ نفسِ امارہ کا مقام ہے اور یہ
تصور جمائیں کہ نفسانی خیالات و وساوس وخطرات کو پوری قوت کے ساتھ
یہاں سے نکال رہا ہوں لا کو کھینچتے ہوئے سیدھے تک لائیں اِلٰہ کے
ہمزہ کی حرکت کے ساتھ شیطانی وسوسہ اسی طرف سے قلب میں پہنچتے ہیں۔
ان شیطانی وسوسوں کو نکالتے ہوئے لَاہ کو کھینچتے ہوئے گردن پیچھے کی طرف
ذرا جھکائیں اور تصور جمائیں کہ نفسانی و شیطانی خطرات کو پیچھے پھینک دیا۔ اور
عرش الٰہی سے نورِ الٰہی لیے ہوئے اِلَّا اللّٰہ کی ضرب قلب پر دیں کہ تینوں
ضربیں پڑیں ا لَا اللّٰہ ۔ یہ سب ایک سانس میں ہو۔ اِلَّا اللّٰہ کی آخری
کشش کو اتنا دراز کریں کہ سانس گھٹنے لگے۔ یہ ایک بار ہوا۔ اسی طرح چار
سو، دوسو، ورنہ کم از کم سوبار۔ ہر سینکڑہ پر کم از کم سات منٹ خاموش
بیٹھیں۔ صورتِ شیخ کو سامنے رکھیں اور یہ تصور جمائیں کہ فیض الٰہی عرش سے
بواسطہ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم سینہ مرشد میں آرہا ہے اور ان کے
سینہ سے ہمارے قلب تک پہنچ رہا ہے۔

(۶) ایک بار پورا کلمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ اسی قاعدہ سے کہہ کر صرف اِلَّا اللہ کی ضربیں قلب پر اسی طرح لگاتے رہیں کہ ہر مرتبہ قلب پر تین ضربیں پڑیں۔ چار سو بار۔ دو سو بار۔ یا کم از کم سو بار اِلَّا اللہ کا ذکر کریں۔ پھر ۵۔۷ منٹ ہدایت مذکورہ کے مطابق مراقب ہوں اور فیض الٰہی کا انتظار کریں۔

(۷) اسم ذات اللہ کا ذکر شروع کریں کہ صرف ہر بار تین ضربیں پڑیں۔ اَلْ لَآ ہٗ اور لا کو جس قدر کھینچ سکیں کھینچیں کہ قلب میں خاص حرارت محسوس ہونے لگے۔ ۴۰۰ بار، یا ۲۰۰ بار یا ۱۰۰ بار۔ پھر مذکورہ ہدایت کے مطابق مراقب ہوں۔

پھر ختم پڑھیں۔ شجرہ شریف پڑھیں اور دعا مانگیں۔

بعد حلقہ ذکر قدرے تبرک تقسیم کیا جائے تو بہتر، باری باری سب حلقہ والے اپنے ذمہ لیں۔ یا حلقہ کے سرمایہ سے میزانیہ پر نظر کرتے ہوئے صرف کیا جائے۔

(۴) اَللّٰھُمَّ خِرْلِیْ وَاخْتَرْلِیْ وَلَا تَکِلْنِیْ اِلٰی اِخْتِیَارِیْ سات بار فجر کے بعد اور سات بار مغرب کے بعد۔

اس کے پڑھنے سے دن بھر کے سب کاموں کے لیے استخارہ ہو جائے گا

اور مغرب کے بعد پڑھنے سے رات بھر کے سب کاموں کے لیے استخارہ ہو جائیگا۔

(۵) ہو سکے تو ہر نماز کے بعد ورنہ کم از کم عشاء کی نماز کے بعد درود شریف

کے ان صیغوں میں سے کوئی صیغہ کم سے کم ایک سو مرتبہ ضرور پڑھیئے۔

مگر پڑھتے وقت یہ دھیان جمائیے کہ میں سرکارِ دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم

کے دربار میں حاضر ہوں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے درود و سلام کو سُن رہے ہیں۔

(ا) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

(ب) صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

(ج) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْکَ وَسَلَّمَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ وَّنَفَسٍ عَدَدَ مَا وَسِعَہٗ عِلْمُ اللّٰہِ۔ اسے اگر دو ہزار بار بعد عشاء

روزانہ پڑھے تو انشاء اللہ زیارت حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہو۔

(۵) صفائی قلب کے لیے یہ صیغہ زیادہ اچھا ہے: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الطَّاھِرِ الْمُطَھَّرِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

(۶) صحت و تندرستی کے لیے یہ صیغہ زیادہ سودمند ہے ہر نماز کے بعد ۱۱ بار
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَاۗءٍ وَّدَوَاۗءٍ وَّصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَرَضٍ وَّشِفَاۗءٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

(۷) ہو سکے تو اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام روزانہ ایکبار پڑھ لیا کیجیے۔

---

روزانہ تہجد کے بعد شب کی تنہائی میں اس کو معمول بنائیں، وقت نہ پائیں تو قبل یا بعد فجر عمل میں لائیں۔ یہ بھی نہ ہو سکے تو شب جمعہ میں سب برادران طریقت ایک جگہ جمع ہو کر حلقہ کی صورت میں بیٹھیں ان میں جو صاحب زیادہ واقفیت رکھتے ہوں یا جو حلقہ کی طرف سے مامور و ماذون ہوں ابتدا فرمائیں اور اسی ترتیب سے مل

کر ایک آواز ہو کر ذکر میں مشغول ہوں۔ آواز نہ بہت بلند ہو نہ بالکل پست ،

درمیانی آواز سے ذکر کریں۔ اگر آوازیں الگ الگ ہو جائیں۔ ذرا ٹھہر جائیں اور

پھر ایک آواز ہو کر ذکر کریں۔ اس اتحاد آواز میں بھی ایک عجیب راز ہے۔

# ضرورتوں کیلئے چند خاص اعمال

(۱) ادائے قرض کے لیے

اَللّٰھُمَّ اَکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ

بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ ہر نماز کے بعد سات بار اور جمعہ کی نماز کے

بعد ستر بار پڑھنا مفید ہے۔

نیز یَا مَالِكُ بعد فجر ایک سو بیس بار اور یَا عَزِیْزُ بعد فجر چالیس بار

پڑھنا چاہیے۔

روزی میں برکت :۔ کاروبار، تجارت اور روزی میں برکت کیلئے

نہایت مفید عمل۔

(۸) یا — بعد نمازِ عصر روزانہ ایک ہزار ایک سو گیارہ بار یَا مُغْنِیُ پڑھیں۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ لیں اور دُعا مانگیں۔

اگر یہ نہ ہو سکے تو :-

(ب) بعد فجر یا بعد عصر ایک سو انتیس مرتبہ یَا لَطِیْفُ کا ورد کریں۔ اوّل و آخر درود شریف ۷۔۷ بار پڑھیں اور دُعا مانگیں۔ لیکن ان دونوں اعمال کے ساتھ لازم ہے کہ :- اللہ جل و علا کے ساتھ عہد کریں جو آمدنی بھی ہو اس کا ایک حصہ (چاہے کتنا ہی چھوٹے سے چھوٹا ہو۔ مثلاً ہر روپیہ میں سے ایک پیسہ یا ایک پائی یا سو میں سے ایک یا ہزار میں سے ایک) خاص اللہ کے نام پر نکال کر علیحدہ رکھتے جائیں۔ تجارتی کاروبار ہو تو سالانہ آمدنی کا حساب کر کے عہد کے مطابق جو رقم نکلے اس کو علیحدہ نقد جمع کر دیں (یہ نہ ہو کہ صرف کھاتہ میں جمع رہے اور دوسری رقوم کے ساتھ کاروبار میں آتی جاتی رہے)۔ اس اللہ کے نام کی رقم کو حضور سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور پیرانِ عظام کی ارواحِ طیبات کے لیے ایصالِ ثواب کے کام میں لائیں اور اس کا بہترین انتظام یہ ہے کہ

اگر آپ کی بستی میں اپنا حلقۂ منعمیہ قائم ہے تو اس رقم کو حلقہ میں جمع کرائیں کہ حلقہ اس کو تبلیغِ اسلام، تعلیم اولاد۔ تربیت ایتام یا حلقہ کی بیواؤں و مسکینوں کی امداد کے کاموں میں صرف کرے گا۔ اگر باضابطہ حلقہ آپ کی بستی میں قائم نہ ہو تو یہ رقم آپ خود ہی عرس پر یا ہر جمعرات کو یا ہر ماہ ۱۱ تاریخ کو کھانے شیرینی یا میوہ پر فاتحہ دیں اور تقسیم فرمادیں۔ المختصر یہ کُل رقم اسی مد میں خرچ کی جائے۔ کسی دوسری مد میں صرف نہ کی جائے۔

## سخت مشکل کے وقت

(۹) حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل چار سو پچاس مرتبہ بعد عشاء پڑھنا بہت مفید ہے۔

(۱۰) ہر مشکل اور مصیبت دُور ہونے کے واسطے اگر ہو سکے تو آدھی رات کے بعد تہجد کے وقت ورنہ جس وقت چاہیں اول دو رکعت نماز نفل ادا کریں۔ پھر گیارہ بار درود شریف نمبر (ج) پڑھ کر تین بار یا جتنی بار ذوق و شوق و خضوع کے ساتھ پڑھ سکیں۔ یہ کلماتِ طیبات پڑھیں۔ پھر درود نمبر (ج) پڑھ کر دُعا مانگیں۔ دُہ

کلمات خاص یہ ہیں۔

اِلٰهِیْ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَیْكَ بِنَبِیِّكَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ یَا رَسُوْلَ اللهِ اِنِّیْ تَوَجَّهْتُ بِكَ اِلٰی رَبِّیْ لِتُقْضٰی حَاجَتِیْ (اس جگہ اپنی حاجت خیال کریں۔ اَللّٰهُمَّ فَشَفِّعْهُ فِیَّ۔

## ہدایات خاصہ

ہو سکے تو حسب ذیل نوافل پابندی سے پڑھیئے :۔

(۱) نمازِ تہجد بارہ رکعتیں ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ تین تین بار سورۂ اخلاص یا جہاں سے اور جس قدر قرآنِ عظیم بہ ترتیل پڑھ سکیں۔

(۲) نمازِ اشراق دو رکعت سے چھ رکعت تک سورج نکلنے کے بعد۔

(۳) نمازِ چاشت چار رکعت سے بارہ رکعت تک ایک پہر دن چڑھنے کے بعد۔

(۴) صلوٰۃ الاوابین چھ رکعتیں سے بیس رکعت تک نمازِ مغرب کے بعد۔

(۵) جمعہ کے روز بہ نیت صلوٰۃ التسبیح چار رکعت ادا کریں۔ ہر رکعت میں قبل

قرأت پندرہ بار اور بعد قرأت کلمہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ

اَکْبَرُ دس بار۔ رکوع میں دس بار، قومہ میں دس بار، سجدہ میں دس بار۔ جلسہ میں

دس بار۔ سجدۂ ثانیہ میں دس بار۔ بعد ازاں کھڑے ہو کر دوسری رکعت شروع کریں۔

یہ کل ۷۵ بار ہے۔ چاروں رکعتوں میں تین سو بار ہو گا۔ سورہ الحمد کے بعد سورۂ

اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ۔ وَالْعَصْرِ۔ قُلْ یَا اَیُّھَا الْکَافِرُوْنَ۔ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ

اَحَدٌ۔ یا اور جو سورۃ چاہیں۔ روزانہ ممکن ہو تو یہ نماز پڑھیں ورنہ ہفتہ میں ایک

بار۔ ورنہ سال میں ایک بار ورنہ عمر میں ایک بار کہ اس سے تمام گناہ صغیرہ وکبیرہ

معاف ہو جاتے ہیں۔

اگر ہو سکے تو یہ نفل روزے رکھیں۔

(۱) ایام بیض یعنی ہر قمری مہینے کی تیرہ، چودہ اور پندرہ تاریخ کو۔

(۲) ہر شنبہ و پنجشنبہ کو (۳) ماہِ محرم میں نویں دسویں تاریخ کو۔

(۴) ماہِ رجب میں ستائیسویں کو (۵) ماہِ شعبان میں پندرہویں کو۔

(۶) ماہِ شوال میں چھ روزے (دوسری تاریخ سے شروع کرے)

(۷) ماہِ ذی الحجہ میں اوّل تاریخوں کے نوروزے۔ درصورتیکہ حج میں شریک

# مجالس ذکر خیر

(۱) بروز عاشورہ محرم ذکر شہادت شہداء کربلا رضی اللہ تعالیٰ عنہم بیان کیا جائے۔

(۲) بارہویں ربیع الاوّل کو ذکرِ میلاد مبارک سیّد الرّسل صلی اللہ علیہ وسلم۔

(۳) گیارہویں ربیع الآخر کو ذکر سیدنا غوث الثقلین قدسنا اللہ باسرارہ الشریفہ۔

(۴) سوم جمادی الآخر کو میلاد مبارک وختم قرآن عظیم بہ تقریب عرس شریک حضرت صاحب طریقہ نجیبیہ مولانا الحاج محمد عبد الحکیم نور اللہ مرقدہٗ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۵) چھ رجب المرجب کو: ذکر سرکار خواجہ غریب نواز اجمیری قدس اللہ سرہٗ و رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶) ستائیس رجب المرجب کو ذکر معراج مبارک نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

۱۷، بائیس (۲۲) ذی الحجہ کو ختم قرآنِ عظیم و محفل میلاد شریف بہ تقریب عرس شریف حضرت مبلّغ اعظم امیر طریقت مولانا شاہ محمد عبد العلیم صدیقی قادری مدنی قدس اللہ سرہٗ منعقد کی جائے۔

## مختصر خاص خاص ضروری ہدایتیں

بیعت کے وقت سچے دل سے توبہ کی ہے، اُمید رکھیئے کہ اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی اب آئندہ گناہوں سے حتی الوسع بچتے رہیئے۔ بلکہ شبہ کی چیزوں سے بھی احتراز فرمائیے، بندگان خُدا کے حقوق میں جو کمی کی ہو جلد تر ان سے معافی لیجئے کہ وہ ان بندوں ہی کے معاف کرنے سے معاف ہوں گے۔ کسی مسلمان کی طرف سے دِل میں کینہ یا عداوت ہو تو فوراً اسے دِل سے نکالیے اور جس قدر جلد ممکن ہو ان سے صُلح فرمائیے کہ جب تک دِل ان الجھنوں میں گرفتار رہے گا۔ محبوبِ حقیقی کی طرف یکسوئی دشوار اور قرب کی منزل تک رسائی مشکل۔

## کم سے کم معمولات روزانہ

فجر و عشاء کے بعد روزانہ پہلے یہ سوچے کہ رات دن بھر میں کتنے گناہ سرزد ہوئے۔

کتنی دیر یادِ خدا سے غفلت رہی، اپنا حساب خود کیجئے۔ غلطیوں اور غفلت پر پشیمان ہو کر سچے دل سے اوّل سو بار استغفار پڑھیے۔ اَسْتَغْفِرُاللّٰہ رَبِّی مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ۔ پھر سو بار کلمہ طیبہ اور سو بار درود شریف پڑھئے۔

## ذکر

ہر نماز کے بعد تھوڑی دیر خاموش بیٹھئے۔ اور صرف یہ خیال جمائیے کہ سانس اندر جاتے وقت لَآ اِلٰہَ اور باہر آتے وقت اِلَّا اللّٰہ کہہ رہا ہے۔ سانس معمولی رہے۔ نہ لانبا نہ چھوٹا۔ پھر چلتے پھرتے اُٹھتے بیٹھتے ہر وقت اسی کا خیال رکھئے۔ یہاں تک کہ کوئی لحظہ بھی اس سے خالی نہ جائے۔ سوتے وقت خاص طور پر اسی طرح سانس سے ذکر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کرتے سو جائیے۔

نیز جو اوراد و وظائف بتائے گئے ہوں۔ انہیں معمول بنائیے۔

حق تعالیٰ مزید توفیق رفیق فرمائے تو لطائف المعارف کتاب التصوف مطالعہ فرمائیے اور جس سلوک سے طبیعت کو زیادہ مناسبت ہو اجازت لے کر اس کی شغلوں کو عمل میں لائیے اور ترتیب کے ساتھ درجات سلوک طے فرما کر قرب ربانی

ئے ۔ وَاللہُ وَلِیُّ التوفیق۔ الف

# شجرۂ مبارکہ

سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ، مجددیہ، علیمیہ

فضل کر یارب محمدؐ مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے
صدق دے صدیقِ اکبرؓ باوفا کے واسطے!
حضرت سلمان و قاسم حضرتِ جعفر امام
معرفت دے بایزید حق نما کے واسطے!
بوالحسن اور بوعلی کے صدقے دے حسنِ عمل
خواجہ یوسف شہریار اتقیا کے واسطے!
خواجہ عبد الخالق و محمود علی رامیتنی
خواجہ بابا سماسی مقتدا کے واسطے!
حضرت میر کلال و خواجہ بہاء دین نقشبند
خواجہ یعقوب چرخی پیشوا کے واسطے!
خواجہ احرار و درویش محمد کے طفیل
بخش دے امکنگیؒ مردِ خدا کے واسطے
از پئے شیخ طریقت باقی باللہ ہو عطا
منزل ایقان امام اولیاء کے واسطے

طیفور بن عیسیٰ

ب

حضرت احمد مجدّد الفِ ثانی کے طفیل
ہو عطا راہِ حقیقت حق نما کے واسطے!
خواجہ معصوم کے صدقے عفو و در گذر
بخش دے سارے گناہ اس بے ریا کے واسطے!
شیخ سیف الدّین کے صدقے سخاوت ہو عطا
سیّدی نور محمّد مَہ لقاء کے واسطے!
از طفیل مرزا مظہر جانِ جاناں بخش دے
شاہِ شاہاں شاہ غلام مرتضٰے کے واسطے!
ابوسعید و شاہ نجیب اللہ سیّد غوث علی
ہو شفا عبد الحکیم پارسائے واسطے!
احمدِ مختار کے صدقے ہیں ہم کو حلم دے
علم نافع دے علیمِ بادشاہ کے واسطے!
نورِ ایماں نورِ عرفاں نورِ قلب و ذکر دے
شاہِ نورانی مبلغ رہنما کے واسطے!

فقیر شاہ احمد نورانی صدیقی قادری

سجادہ نشین

سلسلہ علیمیہ قادریہ چشتیہ نقشبندیہ

---

مبلغ اعظم حضرت مولانا شاہ محمد عبد العلیم صدیقی مدنی نور اللہ مرقدہ

کی

حیات طیبہ پر معلوماتی مجلہ "مینارہ نور"

کا مطالعہ فرمائیں

یا نبی سلام علیک ⁘ یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک ⁘ صلوات اللہ علیک

سیدِ اولادِ آدمؑ ⁘ رحمتِ عالم، مجسم

حاضرِ دربار ہیں ہم! ⁘ عرض یہ کرتے ہیں پیہم

یا نبی سلام علیک ⁘ یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک ⁘ صلوات اللہ علیک

تم شفیعِ عاصیاں ہو ⁘ سیّد و شاہِ شہاں ہو

چارۂ بے چارگاں ہو ⁘ دردمندِ بے کساں ہو

یا نبی سلام علیک ⁘ یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک ⁘ صلوات اللہ علیک

سیدی! بیمار ہوں میں ⁘ اور ضعیف و زار ہوں میں

سخت عصیاں کار ہوں میں ⁘ اپنے اوپر بار ہوں میں

یا نبی سلام علیک ⁘ یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک ⁘ صلوات اللہ علیک

---

ؑ علیہ السلام

نفس و شیطاں نے ستایا! ❖ اچھے کاموں کو بھلایا

سب گناہوں میں پھنسایا! ❖ در پہ ہوں فریاد لایا

یا نبی سلام علیک ❖ یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک ❖ صلوات اللہ علیک

ہاں! مری بگڑی بنا دو ❖ اور گنہ سب بخشوا دو

زنگ سینہ سے مٹا دو ❖ اور دل کو جگمگا دو!

یا نبی سلام علیک ❖ یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک ❖ صلوات اللہ علیک

رخ سے پردہ کو اٹھا دو ❖ جلوۂ زیبا دکھا دو

قید غم سے اب چھڑا دو ❖ مجھ کو مولی سے ملا دو

یا نبی سلام علیک ❖ یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک ❖ صلوات اللہ علیک

یہ علیم خستہ قسمت ❖ تمام کر دامانِ رحمت

مانگتا ہے اپنی حاجت ❖ باز ہو بابِ اجابت

یا نبی سلام علیک

یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک

صلوات اللہ علیک

جناب حاجی محمد ولی محمد میوہ والا مرحوم

کی

رُوح کو ایصالِ ثواب کے لئے شائع کیا

درخواست ہے

دُعا میں یاد فرمائیں

منجانب

**حلقہ قادریہ علیمیہ اِشاعتِ اِسلام**

(ٹرسٹ) پاکستان